مدنی چینل کی بہاریں (حصہ دُوم)



# اصلاح کا راز








مکتبۃ المدینہ (دعوتِ اسلامی)

SC1286

المدینۃ العلمیۃ (دعوتِ اسلامی)

# مَدَنی چینل کے ذریعے انقلاب

**میٹھے میٹھے اسلامی بھائیو!** اَلْحَمْدُ لِلّٰہ عَزَّوَجَلَّ تبلیغِ قرآن وسنّت کی عالمگیر غیر سیاسی تحریک دعوتِ اسلامی کے مُتَعَدَّد شعبے ہیں جن کے ذَرِیعے دنیا میں اسلام کی سر بلندی اور سنّتوں کی اِحیاء کی کوششیں جاری ہیں، انہیں میں سے ایک شعبہ **"مَدَنی چینل"** بھی ہے جس کے ذَرِیعے دنیا کے کئی ممالِک میں .T.V کے ذَرِیعے گھروں کے اندر داخِل ہو کر **دعوتِ اسلامی** اسلام کا پیغام عام کر رہی ہے۔ **مَدَنی چینل** دنیا کا وہ واحد چینل ہے جو کہ سو فیصدی اسلامی رنگ میں رنگا ہوا ہے، اِس میں نہ فلمیں ڈِرامے ہیں نہ گانے باجے اور نہ عورت کی نمائش ہے نہ ہی کسی قسم کی موسیقی۔ اَلْحَمْدُ لِلّٰہ عَزَّوَجَلَّ **مَدَنی چینل** کے ذَرِیعے کئی کُفّار دامنِ اسلام میں آ چکے ہیں، بے شمار بے نَمازی نَمازوں کے پابند بنے ہیں، کئی بدکردار افراد حسنِ اخلاق کے پیکر بنے، والدین کے نافرمان فرماں بردار بن گئے ہیں اور لاتعداد افراد صغیرہ وکبیرہ گناہوں سے تائب ہو کر نیکیوں میں مصروف ہو گئے ہیں۔ مَدَنی چینل کے ذریعے گھر گھر سنّتوں کا پیغام عام ہو رہا ہے اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ عَزَّوَجَلَّ ہماری توقع سے زیادہ **مَدَنی چینل** کو کامیابی حاصل ہوئی ہے۔ یقیناً یہ بَرَکت تو بچہ بھی سمجھ سکتا ہے کہ جب تک مَدَنی چینل گھر یا دفتر وغیرہ کے T-V میں آن رہے گا کم از کم اس

وقت تو مسلمان گناہوں بھرے چینلز سے بچے رہیں گے۔آپ بھی مدنی چینل دیکھئے اور دیگر اسلامی بھائیوں کو بھی دیکھنے کی بھرپور ترغیب دلایئے۔

**دعوتِ اسلامی** کی مجلس ''**اَلْمَدِیْنَۃُ الْعِلْمِیَہ**'' نے امت کی اصلاح و خیر خواہی کے مُقدس جذبے کے تحت ان بہاروں کو شائع کرنے کا قصد کیا ہے۔ چنانچہ اس سلسلے میں 12 مَدَنی بہاروں پر مشتمل دوسرا رسالہ بنام ''**اصلاح کا راز**'' پیشِ خدمت ہے جبکہ سینکڑوں بہاریں ترتیب کے مراحل میں ہیں۔**مَدَنی چینل** کی بہاروں کے سلسلے میں اس سے قبل 17 مَدَنی بہاروں پر مشتمل پہلا رسالہ بنام'' **کرسچین کا قبولِ اسلام**'' مکتبۃ المدینہ سے شائع ہو چکا ہے۔**اللہ** تعالیٰ ہمیں ''اپنی اور ساری دنیا کے لوگوں کی اصلاح کی کوشش'' کرنے کے لئے مدنی اِنعامات پر عمل اور مدنی قافلوں کا مسافر بنتے رہنے کی توفیق عطا فرمائے اور **دعوتِ اسلامی** کی تمام مجالس بشمول مجلس **اَلْمَدِیْنَۃُ الْعِلْمِیَہ** کو دن پچیسویں رات چھبیسویں ترقی عطا فرمائے۔

اٰمین بجاہ النبی الامین صلَّی اللہ تعالیٰ علیہ واٰلہٖ وسلَّم

**شعبہ امیرِ اَھلسنّت** **مجلس اَلْمَدِیْنَۃُ الْعِلْمِیَہ** ﴿دعوتِ اسلامی﴾

۲۷ ذوالقعدۃ ۱۴۳۰ھ، 16 نومبر 2009ء

اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ وَالصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلٰی سَیِّدِ الْمُرْسَلِیْنَ
اَمَّا بَعْدُ فَاَعُوْذُ بِاللّٰہِ مِنَ الشَّیْطٰنِ الرَّجِیْمِ ط بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ط

# دُرُودِ پاک کی فضیلت

**شیخِ طریقت**، امیرِ اہلسنّت، بانیٔ دعوتِ اسلامی حضرت علامہ مولانا ابو بلال **محمد الیاس عطّار قادری** رضوی ضیائی دَامَت بَرَکاتُہُمُ العالیہ اپنے رسالے ''**ناچاقیوں کا علاج**'' میں حدیثِ پاک نقل فرماتے ہیں کہ **سرکارِ مدینہ**، سلطانِ باقرینہ، قرارِ قلب وسینہ، فیض گنجینہ صلَّی اللّٰہ تعالیٰ علیہ والہٖ وسلَّم **کا ارشادِ رحمت بنیاد ہے**: ''**اللہ عَزَّوَجَلَّ کی خاطر آپس میں محبت رکھنے والے جب باہَم ملیں اور مُصافَحہ کریں اور نبی** صلَّی اللّٰہ تعالیٰ علیہ والہٖ وسلَّم **پر دُرُودِ پاک بھیجیں تو اُن کے جُدا ہونے سے پہلے دونوں کے اگلے پچھلے گناہ بخش دیے جاتے ہیں۔**''

(مُسنَد ابی یعلی، مُسنَدانس بن مالِك ج ٣ ص٩٥ حدیث ٢٩٥١)

صَلُّوا عَلَی الْحَبِیب ! صَلَّی اللّٰہُ تعالٰی عَلٰی محمَّد

# ﴿1﴾ اصلاح کا راز

**میٹھے میٹھے اسلامی بھائیو:** اَلْحَمْدُ لِلّٰہ عَزَّوَجَلَّ **مَدَنی چینل** کے ذَرِیعے بہت سے ایسے افراد جو کہ بدمذہبوں کی لپیٹ میں آ کر حق و باطل کی پہچان سے دور

ہوچکے تھے، آج وہ ان سے پیچھا چھڑا کر راہِ حق اپنا چکے ہیں۔ **مَدَنی چینل** کی برکتوں کا اندازہ اس **مدنی بہار** سے لگایئے چُنانچہ **پنجاب** (پاکستان) ضلع بھکر کے قصبہ میبل شریف میں ایک مذہبی خاندان سے تعلق رکھنے والے فرد کے حلفیہ بیان کا خلاصہ ہے: کچھ عرصہ قبل میں بدمذہبوں کی صحبت میں بری طرح پھنس گیا، حتی کہ اُنہوں نے طرح طرح کے حیلے بہانے بنا کر مجھے اپنے دارالعلوم میں داخل کروادیا۔ جب گھر والوں کو معلوم ہوا کہ میں نے بدمذہبوں کے پاس پڑھنا شروع کر دیا ہے تو سب گھر والوں نے مجھے سمجھانے کی کوشش کی، مگر میرے دل میں ان لوگوں کی محبت گھر کر چکی تھی یہی وجہ تھی کہ میں نے گھر والوں کی ناراضی کی پرواہ کئے بغیر اپنی تعلیم جاری رکھی اور **کم وبیش آٹھ سال درسِ نظامی** (عالم کورس) کی تکمیل میں صرف کر دیے۔ مجھے **دعوتِ اسلامی** کے مَدَنی ماحول کی بَرَکات کچھ اس طرح میسر آئیں کہ ایک دن میں اپنے دوست کے گھر گیا۔ **وہاں مجھے مَدَنی چینل پر جاری سلسلے دیکھنے کا موقع ملا**، میں نے مَدَنی چینل تو کیا دیکھا ربِّ ذوالجلال عَزَّوَجَلَّ کی رحمت اور حضور صلَّی اللّٰہ تعالٰی علیہ والہٖ وسلَّم کا ایسا کرم ہوا کہ بدمذہبیت کے پردے چاک ہوگئے اور دل عشقِ مصطفٰے سے سرشار ہوگیا۔ مجھے حق و باطل کی پہچان ہوگئی اور اپنے

علم کو اس کی اصل جگہ پر خرچ کرنے کی راہ مل گئی، میں نے ہاتھوں ہاتھ اپنے باطل عقائد سے توبہ کرلی۔ اَلْحَمْدُ لِلّٰہ عَزَّوَجَلَّ شَیْخِ طریقت، امیرِ اہلسنّت، بانیٔ دعوتِ اسلامی حضرت علامہ مولانا ابو بلال **محمد الیاس عطّار** قادِری رَضَوی دَامَتْ بَرَکَاتُہُمُ العالیہ کے بیانات کی بَرَکت سے دعوتِ اسلامی کا ہو کر رہ گیا۔اب میں عاشقانِ رسول کے ساتھ مل کر مَدَنی کاموں کے ذریعے دین کی خدمت کرنے میں مصروفِ عمل ہوں۔ **میری دعا ہے کہ اللّٰہ عَزَّوَجَلَّ ہماری زندگیاں بھی امیرِ اہلسنّت** دَامَتْ بَرَکَاتُہُمُ العالیہ **کو لگا دے**۔ان کے بیانات وملفوظات نے مجھے زندگی گزارنے کا ایسا سلیقہ دیا کہ جس کی وجہ سے میری زندگی میں بے پناہ سکون ہے **اللّٰہ** عَزَّوَجَلَّ **دعوتِ اسلامی** کو دن پچیسویں اور رات چھبیسویں ترقیاں عطا فرمائے اور اس عظیم مشن میں کامیابی عطا فرمائے۔

**اٰمِین بِجَاہِ النَّبِیِّ الْاَمِین** صلَّی اللّٰہ تعالیٰ علیہ والہٖ وسلَّم

صَلُّوا عَلَی الْحَبِیب! صلَّی اللّٰہُ تعالٰی علٰی محمَّد

## بد مذہبوں کو استاد بنانا کیسا؟

**میٹھے میٹھے اسلامی بھائیو!** مذکورہ بہار میں بد مذہبوں سے تعلیم حاصل

کرنے کا تذکرہ ہے یاد رکھئے بدمذہبوں سے دینی یا دنیاوی تعلیم حاصل کرنا ناجائز و حرام ہے، چنانچہ بدمذہب سے دینی یا دنیاوی تعلیم کی مُمانَعت کرتے ہوئے **اعلیٰ حضرت**، اِمامِ اَہلسنّت، مولیٰنا شاہ امام اَحمد رَضا خان علیہ رحمۃُ الرَّحمٰن فرماتے ہیں غیر مذہب والیوں (یا والوں) کی صُحبت آگ ہے، ذی عِلم عاقِل بالِغ مردوں کے مذہب (بھی) اس میں بگڑ گئے ہیں۔ **عمران بن حطان رقاشی کا قصّہ مشہور ہے یہ تابعین کے زمانہ میں ایک بڑا مُحدِّث تھا، خارِجی مذہب کی عورت** (سے شادی کر کے اس) **کی صُحبت میں** (رہ کر) **مَعاذَ اللہ خود خارِجی ہوگیا اور یہ دعویٰ کیا تھا کہ** (اس سے شادی کر کے) **اُسے سُنّی کرنا چاہتا ہے۔** (یہاں وہ نادان لوگ عبرت حاصِل کریں جو بزُعمِ فاسِد خود کو بَہُت ''پکّا سُنّی'' تصوُّر کرتے اور کہتے سنائی دیتے ہیں کہ ہمیں اپنے مسلک سے کوئی ہلا نہیں سکتا، ہم بَہُت ہی مضبوط ہیں!) اعلیٰ حضرت رحمۃ اللّٰہ تعالیٰ علیہ مزید فرماتے ہیں: جب صُحبت کی یہ حالت (کہ اتنا بڑا محدِّث گمراہ ہوگیا) تو (بدمذہب کو) اُستاد بنانا کس دَرَجہ بدتر ہے کہ اُستاد کا اثر بَہُت عظیم اور نہایت جلد ہوتا ہے تو غیر مذہب عورت (یا مرد) کی سِپُردگی یا شاگردی میں اپنے بچّوں کو وُہی دے گا جو آپ (خود ہی) دین سے واسِطہ نہیں رکھتا اور اپنے بچّوں کے بد دین ہو جانے کی

پرواہ نہیں رکھتا۔ (فتاوٰی رضویہ ج۲۳ص۶۹۲)

صَلُّوا عَلَی الْحَبِیب! صلَّی اللّٰہُ تعالٰی علٰی محمَّد

## ﴿2﴾ نیکی کی دعوت دینے کا جذبہ مل گیا

**مرکز الاولیاء** (لاہور، پنجاب) کے رہائشی اسلامی بھائی اپنی گناہوں بھری زندگی سے توبہ کے احوال کچھ اس طرح بیان کرتے ہیں: دعوتِ اسلامی کے **مَدَنی ماحول** سے وابستگی سے قبل میرے شب و روز غفلت میں گزر رہے تھے۔ میری اصلاح کا سامان کچھ یوں ہوا کہ ایک بار مجھے بذریعہ **مَدَنی چینل** امیرِ اہلسنّت دَامَت بَرَکاتُہم العالیہ کا پُر تاثیر سنّتوں بھرا اِصلاحی بیان سننے کی سعادت حاصل ہوئی جسے سن کر میری زندگی میں مَدَنی انقلاب برپا ہوگیا، میری آنکھوں سے خوفِ خدا کی وجہ سے بے اختیار اشکِ ندامت بہنے لگے اور میں نے گڑگڑا کر بارگاہ خداوندی میں اپنے گناہوں سے توبہ کی اور سنّت کے مطابق زندگی گزارنے کا عہد کر لیا۔ اَلْحَمْدُ لِلّٰہ عَزَّوَجَلَّ مجھے سنّت کے مطابق مَدَنی لباس، سر پر سبز عمامہ شریف، چہرے پر پیارے آقا صلَّی اللّٰہ تعالٰی علیہ واٰلہٖ وسلَّم کی پیاری پیاری سنّت داڑھی شریف سجانے، نمازوں کی پابندی کرنے، انفرادی کوشش کرنے اور نیکی کی دعوت عام

کرنے کا عظیم جذبہ ملا۔ امیرِ اہلسنّت دَامَت بَرَکاتُہُم العالیہ کے عطا کردہ مدنی مقصد **''مجھے اپنی اور ساری دنیا کے لوگوں کی اصلاح کی کوشش کرنی ہے''** کے مطابق اصلاحِ امتِ محمدیّہ کا جذبہ لئے اَلْحَمْدُ لِلّٰہ عَزَّوَجَلَّ میں روزانہ اپنے مکتب (دفتر) میں **''فیضانِ سنّت''** کا درس دیتا ہوں، اس کے علاوہ تادمِ تحریر جیل خانہ جات میں مَدَنی کاموں کی دھومیں مچانے میں بھی مصروف ہوں۔

مَدَنی چینل کے سبب نیکی کی دعوت عام ہو　　　عام دنیا بھر میں یاربّ دین کا پیغام ہو

صَلُّوا عَلَی الْحَبِیب!　　　صلَّی اللّٰہُ تعالٰی عَلٰی محمَّد

## ﴿3﴾ جامعۃ المدینہ میں داخلہ لے لیا

**پنڈی گھیپ** (پنجاب، پاکستان) کے ایک اسلامی بھائی کے حلفیہ بیان کا لُبِّ لُباب ہے: دعوتِ اسلامی کے مَدَنی ماحول سے وابستہ ہونے سے قبل مَعَاذَ اللّٰہ ہم نمازوں سے کوسوں دور گناہوں کے سمندر میں ڈوبے ہوئے تھے اور بڑے جوش و خروش سے گھر میں T-V پر فلمیں ڈرامے دیکھنے، گانے باجے سننے میں اپنا وقت برباد کرتے تھے۔ مبلغینِ دعوتِ اسلامی کے ذَریعے معلوم ہوا کہ شیخِ طریقت، امیرِ اہلسنّت دَامَت بَرَکاتُہُم العالیہ کی کوششوں کی بَرَکت سے دعوتِ اسلامی لوگوں تک اسلام

کی دعوت پہنچانے میں کوشاں ہے۔ہمیں بھی ان کی زیارت کا اِشتیاق ہوا لیکن
زیارت کی کوئی سبیل نظر نہیں آ رہی تھی ۔ راہِ توبہ پر ہمارے سفر کا آغاز کچھ اس طرح
ہوا کہ رَمَضَانُ الْمُبارَک ۱۴۲۹ھ بمطابق 2008ء ایک دن کیبل پر مختلف
چینل دیکھتے ہوئے میری نظر **مَدَنی چینل** پر پڑ گئی۔ چونکہ مَدَنی چینل پر مختلف سلسلے
جاری تھے تو ہم بھی **مَدَنی چینل** کے ان سلسلوں سے مستفیض ہونے لگے۔ مَدَنی
چینل کی بَرَکت سے اَلْحَمْدُ لِلّٰہ عَزَّوَجَلَّ ایک عرصہ سے ہمیں جس شخصیت کی
زیارت کی تڑپ تھی ہمیں ان کی زیارت بھی ہو گئی، آہستہ آہستہ ہم ماحول کے قریب
ہوئے تو ہم نے **مَدَنی چینل** دیکھنا اپنا معمول بنالیا۔شوال المکرّم کے آخری
عشرے میں دعوتِ اسلامی کا **بین الاقوامی سنّتوں بھرا اجتماع بذریعہ مَدَنی
چینل دکھایا جا رہا تھا**۔ اجتماع کے آخری دن ہمیں خصوصی نشست میں بذریعہ
مَدَنی چینل شرکت کی سعادت حاصل ہوئی۔ امیرِ اہلسنّت دَامَت بَرَکَاتُہُم العالیہ کا رقت
انگیز بیان سن کر ہم سب خوفِ خدا سے لرز گئے، ہم نے **اسی وقت اپنے گناہوں
سے توبہ کی** اور اَلْحَمْدُ لِلّٰہ عَزَّوَجَلَّ ہم سب امیرِ اہلسنّت دَامَت بَرَکَاتُہُم العالیہ کے مرید
بھی بن گئے ہمیں دعوتِ اسلامی کا مَدَنی ماحول تو کیا ملا ہمارے خاندان میں مَدَنی

اِنقلاب برپا ہوگیا اور ہمارے رشتہ دار بھی اِنفرادی کوشش کی بَرَکت سے مَدَنی ماحول سے وابستہ ہوکر آپ دَامَت بَرَکاتُہم العالیہ کے مرید ہو گئے۔ تادمِ تحریر میں نے علمِ دین کے موتی سمیٹنے کی خاطر جامعۃ المدینہ میں درس نظامی (عالم کورس) کے لئے داخلہ بھی لے لیا ہے۔

صَلُّوا عَلَی الْحَبِیب! صلَّی اللّٰہُ تعالٰی عَلٰی محمَّد

## ﴾4﴿ فیشن ایبل فیملی کی توبہ

**میٹھے میٹھے اسلامی بھائیو!** اپنے عقائد درست کرنے، بدمذہبوں سے چھٹکارا پانے، غیبت کرنے سننے کی عادت نکالنے، نمازوں اور سنّتوں کی عادت ڈالنے کے لئے **دعوتِ اسلامی کے مَدَنی ماحول** سے ہر دم وابستہ رہئے، سنّتوں کی تربیت کے لئے مَدَنی قافلوں میں عاشقانِ رسول کے ہمراہ سنّتوں بھرا سفر کیجئے اور کامیاب زندگی گزارنے اور آخرت سنوارنے کے لئے **مَدَنی انعامات** کے مطابق عمل کر کے **روزانہ فکرِ مدینہ** کے ذَریعے رِسالہ پُر کیجئے اور ہر مَدَنی ماہ کی 10 تاریخ کے اندر اندر اپنے ذِمَّہ دار کو جمع کروایئے خوب **ہفتہ وار سنّتوں بھرے اِجتماعات** میں شرکت کیجئے اور دعوتِ اسلامی کے ہر دلعزیز مَدَنی چینل کے سلسلے

دیکھئے۔آپ کی ترغیب کے لئے مَدَنی چینل کی ایک اور مَدَنی بہار پیش کی جاتی ہے چنانچہ **واہ کینٹ** (پنجاب، پاکستان) کے ایک اسلامی بھائی کے بیان کا خُلاصہ ہے: یونیورسٹی کے ایک دوست ایک دن میرے گھر مجھے ملنے آئے تو بہت خوش خوش نظر آ رہے تھے انہوں نے مجھے بتایا کہ ہمارے چچاجان کی پوری فیملی کچھ عرصہ پہلے تک فیشن سے بھرپور زندگی بسر کررہی تھی۔ ہروقت T,V ، وی سی آر اور کیبل کے ذَریعے فلمیں ڈرامے دیکھنا اور گانے باجے سننا ان کا معمول بن چکا تھا، نمازوں سے کوسوں دور اور گناہوں میں مشغول نظر آتے تھے۔لیکن آج جب میری ملاقات اپنے چچا سے ہوئی تو ان کی بدلی ہوئی حالت دیکھ کر میں حیران رہ گیا کہ کل تک تو فلموں ڈراموں کے شوقین یہ نمازوں سے منہ موڑے نظر آتے تھے۔جبکہ آج ان کے چہرے پر سنّت کے مطابق ایک مشت داڑھی سجی ہوئی نظر آرہی تھی انہوں نے مزید بیان کیا کہ میں نے حیران ہوکر اپنے چچا سے اس تبدیلی کی وجہ دریافت کی تو اُنہوں نے بڑی خوشی سے بتایا کہ کچھ عرصہ پہلے ہمارے گھر میں T-V رکھا ہوا تھا جس پر گھر والے اور میں مل کر مختلف چینلز کے ذَریعے پروگرام دیکھا کرتے تھے۔رَمَضان المُبارَک ۱۴۲۹ھ بمطابق 2008ء میں جب **دعوتِ اسلامی** کے مَدَنی چینل کی

ابتداً ہوئی تو ہمیں یہ چینل کچھ ایسا بھایا کہ دیگر تمام چینل چھوڑ کر اب ہم صرف مَدَنی چینل دیکھنے لگے اور مَدَنی چینل کے پُرسوز سلسلوں میں دلچسپی لینے لگے تھے۔مَدَنی چینل میں اسلام کا حقیقی نقشہ دیکھ کر ہم بے حد متأثر ہوئے اور اَلْحَمْدُ لِلّٰہ عَزَّوَجَلَّ اب ہمارے گھر میں صرف اور صرف مَدَنی چینل ہی چلتا ہے، میری پوری فیملی نمازوں کی پابند بن گئی ہے اور ہم سب سنّتوں پر عمل کرنے کی کوشش کر رہے ہیں۔

گناہوں سے مجھ کو بچا یاالٰہی
مجھے نیک بندہ بنا یاالٰہی

صَلُّوا عَلَی الْحَبِیب! صلَّی اللّٰہُ تعالٰی عَلٰی محمَّد

## ﴿5﴾ گانے باجوں سے توبہ نصیب ہوگئی

**بابُ الاسلام** (سندھ) حیدرآباد کے ایک اسلامی بھائی کی تحریر کا خلاصہ ہے کہ میں دنیا کی رنگینیوں میں زندگی گزارنے والا نوجوان تھا، نمازوں سے کوسوں دور اور سنّتوں سے محروم تھا، الغرض دنیا کی جتنی بھی نازیبا حرکتیں (گانے باجے، فلمیں ڈرامے وغیرہ وغیرہ) ہیں میں ان کی لپیٹ میں تھا۔میرے مَدَنی ماحول میں آنے کا

راستہ کچھ اس طرح بنا کہ جب رَمَضانُ الْمُبارَک ۱۴۲۹ھ بمطابق 2008ء میں
**مَدَنی چینل** کا آغاز ہوا اور کیبل پر اس کے مَدَنی سلسلے جاری ہوئے، میں نے
جب ان سلسلوں کو دیکھا تو مجھے بہت اچھے لگے۔ اب میں اکثر و بیشتر مَدَنی چینل ہی
دیکھنے لگا، حسبِ معمول ایک دن میں مَدَنی چینل دیکھنے میں مصروف تھا کہ شیخِ
طریقت، امیرِ اہلسنّت، ابوبلال **محمد الیاس عطّار قادِری** رَضَوی دَامَت بَرَکَاتُہُم العالیہ
کے ایمان افروز سنّتوں بھرے بیانات بنام **''گانوں کے 35 کفریہ اشعار''**
اور **''کالے بچھو''** سننے کی سعادت نصیب ہوئی۔ امیرِ اہلسنّت دَامَت بَرَکَاتُہُم العالیہ کے
پُر اثر الفاظ تاثیر کا تیر بن کر دل میں پیوست ہو گئے داڑھی نہ رکھنے کی وعیدیں سن کر
میں نے ہاتھوں ہاتھ اپنے چہرے پر داڑھی سجانے کی نیت کر لی اور گانے باجوں میں
کہے جانے والے **کفرِیّہ کلمات** کی طرف امیرِ اہلسنّت دَامَت بَرَکَاتُہُم العالیہ نے جب
توجہ دلائی تو میں نے ہاتھوں ہاتھ گانے سننے سے بھی توبہ کر لی۔ اَلْحَمْدُلِلّٰہ عَزَّوَجَلَّ
مدَنی چینل پر امیرِ اہلسنّت دَامَت بَرَکَاتُہُم العالیہ کے ذَریعے **حُضُور غوثِ اعظم** سیِّدُنا شیخ
عبدالقادر جیلانی قُدِّسَ سِرُّہُ الرَّبَّانِی کا مرید ہو کر قادِری عطاری بن گیا ہوں، آہستہ
آہستہ نماز باجماعت کی پابندی شروع کر دی ہے۔ کرم بالائے کرم یہ کہ تادمِ تحریر

عالمی مدنی مرکز فیضانِ مدینہ باب المدینہ (کراچی) میں دعوتِ اسلامی کے تحت ہونے والے 30 روزہ سنّتوں بھرے اعتکاف میں شریک ہوں۔

صَلُّوا عَلَی الْحَبِیب! صلَّی اللّٰہُ تعالٰی عَلٰی محمَّد

## ﴿6﴾ غلط فہمیاں کیسے دور ہوئیں؟

ڈیرہ غازی خان (پنجاب) ایک اسلامی بھائی کا بیان ہے: ہمارے علاقے کے ایک اسلامی بھائی جو کہ دنیاوی طور پر ایک شخصیت سے کم نہ تھے کچھ غلط فہمیوں کی وجہ سے دعوتِ اسلامی کے مدنی کاموں سے مطمئن نہ تھے۔ رَمَضَانُ الْمُبَارَك ١٤٢٩ھ بمطابق 2008ء میں مدنی چینل کا آغاز ہوا اور انہوں نے مدنی چینل کے ذریعے مختلف شعبوں میں دعوتِ اسلامی کے مَدَنی کاموں کو دیکھا تو وہ دیکھتے ہی رہ گئے اور ان کی آنکھیں کھلی کی کھلی رہ گئیں کہ یہ لوگ دینِ اسلام کی اتنی خدمت کررہے ہیں۔ ایک دن اس شخصیت نے ایک مبلّغِ دعوتِ اسلامی سے خود ہی کہا کہ مجھے تو اب پتا چلا کہ دعوتِ اسلامی دین کا اتنا زیادہ کام کررہی ہے۔ اَلْحَمْدُلِلّٰہ عَزَّوَجَلَّ مَدَنی چینل کی ہاتھوں ہاتھ بَرَکت ظاہر ہوئی کہ اُن کی غلط فہمیاں دور ہوگئیں اور ان کا دعوتِ اسلامی کے مَدَنی کاموں میں

ثواب جاریہ کی نیت سے مالی تعاون کرنے کا بھی ذِہن بن گیا کہ اُنہوں نے خود ہی کہا: **مجھ سے دعوتِ اسلامی کے مدنی کاموں کی خدمت کے لئے ماہانہ 2000 روپے عطیہ وصول فرمالیا کریں۔**

صَلُّوا عَلَی الْحَبِیب ! صلَّی اللّٰہُ تعالیٰ عَلٰی محمَّد

## ﴿7﴾ باجماعت نمازپڑھنے کی پابندی

**بابُ المدینہ** (کراچی) کے علاقہ نیوسعید آباد کے مُقیم اسلامی بھائی کے بیان کا خُلاصہ ہے: میں مَدَنی ماحول سے وابستہ ہونے سے قبل T-V ڈرامے دیکھنے کا بے حد شوقین تھا۔ایک دن میں اپنے معمول کے مطابق T-V پر ایک پروگرام دیکھنے میں مشغول تھا کچھ دیر کے بعد وہ پروگرام ختم ہوا تو میں نے چینل تبدیل کرنا شروع کر دیئے ،اچانک ایک چینل پر پہنچ کر میرا ہاتھ رک گیا اور میں نے چینل پر جاری سلسلے کو دیکھنا شروع کیا اسی دوران معلوم ہوا کہ **مدنی چینل** کے نام سے ایک نیا چینل شروع ہوا ہے۔تبلیغ قراٰن وسنّت کی عالمگیر غیر سیاسی تحریک دعوتِ اسلامی کے مَدَنی چینل پر مختلف سلسلے سننے کو ملے جس سے میرا اِشتیاق بڑھا تو میں مزید شوق سے مدنی چینل پر جاری سلسلوں کو دیکھنے لگا۔ایک دن میں نے مَدَنی چینل پر ایک مبلِّغ

دعوتِ اسلامی کا بیان سنا تو بہت متأثر ہوا۔ پھر میری قسمت کا ستارہ یوں چمکا کہ مجھے ١٨ رَمَضَانُ المبارَك ١٤٢٩ھ بمطابق 2008ء کو امیرِ اہلسنّت دامت برکاتہم العالیہ کا سنّتوں بھرا بیان بذریعہ **مَدَنی چینل** سننے کی سعادت حاصل ہوئی۔ آپ دامت برکاتہم العالیہ نے بعدِ بیان رَمَضان المبارك ١٤٢٩ھ کے آخری عشرے میں **دعوتِ اسلامی** کے تحت فیضان مدینہ بابُ المدینہ (کراچی) میں ہونے والے اجتماعی سنّت اعتکاف کی برکتیں بیان کرتے ہوئے اعتکاف کرنے کی ترغیب دلائی چنانچہ آپ دامت برکاتہم العالیہ کے پُرتاثیر الفاظ میرے دل میں پیوست ہوگئے اور میں اگلے ہی روز **سنّت اعتکاف** کی تیاری کر کے فیضانِ مدینہ میں وقتِ مقررہ پر حاضر ہوگیا ہوں۔ اَلْحَمْدُ لِلّٰہ عَزَّوَجَلَّ بڑی سعادت کی بات ہے کہ تادمِ تحریر سنّت اعتکاف میں فرائض اور واجبات کی پابندی کے ساتھ ساتھ ضروری احکام کی تعلیم حاصل کرنے کی کوشش کر رہا ہوں۔ **پانچ وقت باجماعت نماز کی پابندی** نصیب ہوگئی ہے، صحیح مخارج سے قران پاک کی ادائیگی اور فلموں ڈرامے دیکھنے، فضول گوئی، آوارہ گردی سے بچنے کا ذہن مل رہا ہے۔

صَلُّوا عَلَی الْحَبِیب ! صلَّی اللّٰہُ تعالٰی عَلٰی محمَّد

# ﴿8﴾ مدنی چینل نے نمازی بنادیا

**رحیم یارخان** (پنجاب، پاکستان) کے مُقیم اسلامی بھائی اپنے مَدَنی ماحول میں آنے کا واقعہ کچھ یوں بیان کرتے ہیں: ہمارے گھر میں کیبل لگی ہوئی تھی جس پر گھر میں میری غیر موجودگی میں فلمیں ڈرامے دیکھے جاتے تھے۔لیکن جب سے **مَدَنی چینل** کا آغاز ہوا ہے میرے گھر میں بہاریں آگئیں۔دعوتِ اسلامی نے **مَدَنی چینل** کا اِجراء کرکے امتِ محمدیہ علی صاحبہا الصلوۃ والسلام پر بہت بڑا احسان کیا ہے کہ مَدَنی چینل کی برکت سے ہمارے گھر میں مَدَنی اِنقلاب برپا ہوگیا ہے۔ میرے بچوں کی امی نماز نہیں پڑھتی تھیں جب میں انہیں نماز پڑھنے کا کہتا تو وہ طرح طرح کے حیلے بہانے کرکے نماز سے جی چراتیں اور نمازیں قضا کر دیتیں۔اسی پریشانی کے عالم میں ایک دن گفتگو کرتے ہوئے میں نے ان سے کہا کہ جب ہم کام سے فارغ ہوجائیں گے تو رات کو بعد نمازِ عشاء سونے سے قبل مَدَنی چینل دیکھ کر سویا کریں گے۔چنانچہ ایسے ہی ہوا کہ میں نمازِ عشاء سے فارغ ہوتے ہی مَدَنی چینل آن کرکے دیکھنا شروع کردیتا تو میرے بچوں کی امی بھی ساتھ دیکھتیں۔ اَلْحَمْدُ لِلّٰہ عَزَّوَجَلَّ مَدَنی چینل دیکھنے کی بَرَکتیں چند ہی دنوں میں اس طرح ظاہر

ہوئیں کہ میرے بچوں کی امی نے نہ صرف پنجگانہ نماز کی پابندی شروع کردی بلکہ اُنہوں نے ایک دن مجھے کہا: **میری گزشتہ زندگی کی فرض وواجب نمازوں کا حساب لگائیں کہ میری قضا نمازوں کی تعداد کتنی ہے، تاکہ میں ان کو بھی ادا کرلوں۔** **اَلْحَمْدُ لِلّٰہ** عَزَّوَجَلَّ اس کے ساتھ ساتھ اُنہوں نے اچھی اچھی نیتیں بھی کیں کہ اب میں پابندی سے نمازیں ادا کروں گی اور بغیر کسی شرعی مجبوری کے کبھی بھی نماز میں سستی نہیں کروں گی۔ **اَلْحَمْدُ لِلّٰہ** عَزَّوَجَلَّ ان کو ایسا جذبہ ملا کہ اُنہوں نے اپنی اس نیت کو عملی جامہ پہناتے ہوئے اپنی قضا نمازیں ادا کرنا شروع کردیں تادمِ تحریر ان کا روزانہ 100 رکعت قضا نمازیں ادا کرنے کا معمول ہے۔

صَلُّوا عَلَی الْحَبِیب ! صلَّی اللّٰہُ تعالٰی عَلٰی محمَّد

# دواھم باتیں

(۱) **میٹھے میٹھے اسلامی بھائیو!** ابھی جو آپ نے **مَدَنی بہار** مُلاحظہ کی اس میں 2 **غیبتیں** کی گئی ہیں۔ البتّہ اِن غیبتوں کو ''گناہوں بھری غیبتیں'' نہیں کہیں گے کہ گناہ ہونے کیلئے یہ بھی ضَروری ہے کہ وہ کسی مُعَیَّن یعنی مخصوص فرد کی **غیبت** ہو، یہاں مَدَنی بہار میں عیب کے حوالے سے صِرف ''بچوں کی امی'' کا تذکرہ ہے مگر

کون سی یہ طے نہیں ہے، ہوسکتا ہے کہ قائل کی ایک سے زیادہ شادیاں ہوں۔ ہاں جس کے سامنے مدنی بہار بیان کی اُس کو مُعَیَّن (PARTICULAR) زوجہ کا معلوم ہے یا یہ جانتا ہے کہ قائل کی ایک ہی زوجہ ہے اور مَدَنی بہار بھی بِغیر شرعی اجازت کے بیان کی گئی ہو تو اب وہ **دو غیبتیں** گناہوں بھری ہیں بہرحال گفتگو میں اِحتیاط کا ذِہن دینے کیلئے اس **مَدَنی بہار** میں موجود **دو غیبتوں** کا ذکر کیا جارہا ہے:

﴿1﴾ میرے بچوں کی امی نماز نہیں پڑھتی تھیں ﴿2﴾ حیلے بہانے بنا کر نماز سے جی چراتی تھیں۔ اس **مَدَنی بہار** کو بیان کرنے والے اسلامی بھائی نے اپنے بچوں کی امی کے بے نمازی ہونے کا تذکرہ اگر اس نیّت سے کیا ہے کہ اِس سے سنّتوں بھرے **مَدَنی چینل** کی تشہیر ہو اور لوگوں کو اِس کی اَھَمِّیَّت کا پتا چلے تو یہ ایک بَہُت اچّھی نیّت ہے۔ مگر ایسے موقع پر اشارے کِنائے ہی میں بات کرنی اَنسَب (مناسِب تر) ہے یعنی نام لئے اور علامت ظاہر کئے بِغیر اس طرح رَمز (یعنی اشارے) میں بات کرے کہ مخاطَب (یعنی جس سے بات کی جارہی ہے وہ) سمجھ ہی نہ سکے کہ کس کے بارے میں گفتگو کی جارہی ہے، مَثَلاً یوں کہے: ایک اسلامی بھائی کے ساتھ یہ واقِعہ پیش آیا کہ اُن کے بچوں کی امی بے نمازی تھی۔۔۔۔ الخ۔ مگر اِس دوران سنجیدہ انداز

ضَروری ہے ورنہ مخصوص انداز میں مُسکرانے وغیرہ سے ہوسکتا ہے کہ سننے والے سمجھ جائیں کہ یہ تو خود سنانے والے کے اپنے ہی گھر کا قِصّہ ہے!

الٰہی! اپنی رحمت سے تو حکمت کا خزینہ دے ہمیں عقلِ سلیم مولیٰ! پئے شاہِ مدینہ دے

خدایا گفتگو کرنے کا تُو مدنی قرینہ دے بچا غیبت سے، بک بک سے ہمیں قفلِ مدینہ دے

صَلُّوا عَلَی الْحَبِیب ! صلَّی اللّٰہُ تعالٰی عَلٰی محمَّد

## اسلامی بہنوں کے مدنی چینل دیکھنا کا شرعی مسئلہ

(۲) اسلامی بہنو! مَدَنی چینل کی بہاروں کے کیا کہنے! اَلْحَمْدُ لِلّٰہ عَزَّوَجَلَّ مَدَنی چینل دیکھ کر بعض کفّار کو تو ایمان کی دولت ہی نصیب ہوگئی! نیز نہ جانے کتنے ہی بےنمازی نمازی بن گئے، متعدِّد افراد نے گناہوں سے توبہ کر کے سنّتوں بھری زندگی کا آغاز کردیا۔ اَلْحَمْدُلِلّٰہ عَزَّوَجَلَّ مَدَنی چینل سو فیصد اسلامی چینل ہے، نہ اس میں موسیقی ہے نہ ہی عورت کی نمائش۔ مَدَنی چینل میں کیا ہے؟ اس میں فیضانِ قراٰن، فیضانِ حدیث، فیضانِ انبیا، فیضانِ صحابہ اور فیضانِ اولیا ہے اِس میں تلاوتیں، نعتیں، منقبتیں ہیں، دعا و مُناجات میں آہ و زاری کے دل ہلا دینے والے اور عشقِ رسول میں رونے، رُلانے اور تڑپانے والے رقّت انگیز مناظِر ہیں،

دارالافتاء اہلسنّت، روحانی طبّی علاج، سنّتوں بھرے **مَدَنی پھول** آخِرت بہتر بنانے والی خوب مَدَنی بہاریں ہیں۔ اَلغَرَض **مَدَنی چینل** ایک ایسا چینل ہے کہ اس کے ذَرِیعے انسان گھر بیٹھے اچّھا خاصا علمِ دین سیکھ سکتا ہے! ہاں اسلامی بہنوں کو **مَدَنی چینل** دیکھنے سے پہلے 112 بار غور کر لینا چاہئے کیونکہ مَدَنی چینل میں اکثر نوجوانوں ہی کے مناظر ہوتے ہیں اور عورت نازُک شیشی ہے اور اسے معمولی سی ٹھیس ہی کافی۔ کہیں مَعاذَاللّٰہ وہ بدنگاہی کے گناہ میں نہ جا پڑے۔ **صدرُ الشَّریعہ، بدرُ الطَّریقہ** حضرتِ علّامہ مولیٰنا مفتی **محمد امجد علی اعظمی** علیہ رحمۃ اللّٰہ القوی **مکتبۃ المدینہ** کی مطبوعہ **بہارِ شریعت** حصّہ 16 صَفْحَہ 86 پر فرماتے ہیں: عورت کا مردِ اجنبی کی طرف نظر کرنے کا وُہی حکم ہے جو مرد کا مرد کی طرف نظر کرنے کا ہے اور یہ اُس وقت ہے کہ عورت کو یقین کے ساتھ معلوم ہو کہ اس کی طرف نظر کرنے سے شہوت نہیں پیدا ہوگی اور اگر اس کا شبہ بھی ہو تو ہرگز نظر نہ کریں۔ (عالمگیری جلد ٥ صفحہ ٣٢٧)

آقا کی حیا سے جھکی رہتی تھیں نگاہیں
آنکھوں پہ مِری بہن لگا قفلِ مدینہ

(پردے کے بارے میں سُوال جواب، ص265)

# ﴿9﴾ مَدَنی چینل ہمارا پسندیدہ چینل ہے

مدینۃ الاولیاء ملتان (پنجاب، پاکستان) کے اسلامی بھائی کے بیان کا خُلاصہ ہے: میں جس آفس میں کام کرتا تھا اسی آفس میں ایک شخصیت نے مَدَنی چینل کی بہار بیان کرتے ہوئے مجھے بتایا کہ جب سے مَدَنی چینل شروع ہوا ہے تب سے ہمارے گھر میں کوئی اور چینل نہیں دیکھا جاتا۔ **مَدَنی چینل ہمارا پسندیدہ چینل بن گیا ہے**۔ ویسے تو مَدَنی چینل کے تمام ہی سلسلے بہت اچھے ہیں مگر جب ۱۴۲۹ھ بمطابق 2008ء میں مدینۃ الاولیاء ملتان میں ہونے والے بین الاقوامی سنّتوں بھرے اجتماع کے آخری دن کی خصوصی نشست میں مجھ سمیت میرے بچوں کی امی نے بذریعہ مَدَنی چینل شیخِ طریقت امیرِ اہلسنّت حضرت علامہ مولانا ابو بلال **محمد الیاس عطّار** قادِری رَضَوی ضیائی دَامَت بَرَکاتُہُم العالیہ کا بیان سننے کی سعادت حاصل کی تو میرے بچوں کی امّی امیرِ اہلسنّت دَامَت بَرَکاتُہُم العالیہ کے سنّتوں بھرے بیان سے بے حد متاثر ہوئیں۔ اجتماع کے آخر میں آپ دَامَت بَرَکاتُہُم العالیہ نے جب بیعت کروائی تو اَلْحَمْدُلِلّٰہ عَزَّوَجَلَّ وہ سابقہ گناہوں سے توبہ کرتے ہوئے سلسلہ عالیہ قادِریہ رَضَویہ عطّاریہ میں داخل ہوگئیں

اور انہوں نے اچھی اچھی نیتیں بھی کی ہیں کہ اِنْ شَآءَ اللّٰہ عَزَّوَجَلَّ میں پانچ وقت کی نماز پابندی سے ادا کروں گی، والدین کی نافرمانی، جھوٹ غیبت، چغلی، وعدہ خلافی جیسے کبیرہ گناہوں سے بچتی رہوں گی۔ اللّٰہ عَزَّوَجَلَّ مجھے میرے نیک ارادوں پر ثابت قدمی عطا فرمائے اور کل بروزِ قیامت مجھے **حُضُور غوثِ اعظم** علیہ رحمۃ اللّٰہِ الْاَکرم کی مریدنیوں میں قبول فرمائے۔

صَلُّوا عَلَی الْحَبِیب ! صلَّی اللّٰہُ تعالٰی عَلٰی محمَّد

## ﴿10﴾ مَدَنی چینل نے مَدَنی انقلاب برپا کر دیا

**صوبہ پنجاب** کے شہر بہاولنگر کے ایک اسلامی بھائی اپنے **مدنی ماحول** سے وابستہ ہونے کا واقعہ کچھ یوں بیان فرماتے ہیں: میں نے صحیح العقیدہ سُنّی ہونے کے باوجود بعض وجوہات کی بنا پر اپنے چھوٹے بھائی کو قراٰن پاک حفظ کرانے کے لئے بدمذہبوں کے مدرسے میں داخل کروا دیا۔ لیکن وہاں ہمارا دل مطمئن نہ ہوا تو ہم نے اسے دعوتِ اسلامی کے مدنی مرکز فیضانِ مدینہ بہاولنگر میں داخل کروا دیا۔ مَدْرَسَۃُ المدینہ کے قاری صاحب کی انفرادی کوششوں کی بَرَکت سے وہ امیرِ اہلسنّت دَامَت بَرَکاتُہُم العالیہ کے دامنِ کرم سے وابستہ ہوگیا۔ کچھ ہی عرصہ

بعد مبلغِ دعوتِ اسلامی کی **اِنفرادی کوشش** کی برکت سے میں بھی **مَدَنی ماحول** سے وابستہ ہوگیا اور ساتھ ہی ساتھ داڑھی شریف بھی سجالی اور پابندی سے نمازیں ادا کرنے والا بن گیا۔ لیکن میرے گھر والوں کو جب معلوم ہوا کہ میں نے بھی داڑھی سجالی ہے تو وہ بہت ناراض ہوئے کہ **ابھی سے داڑھی رکھنے کی کیا ضرورت ہے بالآخر اُنہوں نے میری داڑھی زبردستی منڈوادی جس پر مجھے بہت صدمہ ہوا۔** اللہ عَزَّوَجَلَّ کا کروڑہا کروڑ احسان کہ رَمَضَانُ المبارَک ١٤٢٩ھ بمطابق 2008ء کو جب مَدَنی چینل شروع ہوا اور میرے گھر والوں نے بھی **مدنی چینل** کے سلسلوں کو دیکھا، انہیں **امیرِ اہلسنّت** دَامَت بَرَکَاتُہم العالیہ کے بیانات سننے کو ملے تو وہ بے حد متأثر ہوئے۔ مَدَنی ماحول سے ان کی نفرت محبت میں بدل گئی اور وہ اپنے گناہوں پر بہت نادم ہوئے۔ ہمارے گھر میں **مدنی انقلاب** برپا ہوگیا نمازوں کی پابندی اور سابقہ گناہوں سے توبہ نصیب ہوگئی۔ مدنی چینل دیکھنے کی برکت سے میرے گھر والوں نے مجھے بخوشی داڑھی سجانے کی اجازت دے دی۔ اَلْحَمْدُ لِلّٰہ عَزَّوَجَلَّ مَدَنی چینل کی برکت سے نہ صرف ہمارے سب گھر والے امیرِ اہلسنّت دَامَت بَرَکَاتُہم العالیہ سے مرید ہوگئے ہیں بلکہ والدِ محترم تو ہر ماہ تین دن

کے مَدَنی قافلے کے مسافر بھی بنتے ہیں۔

صَلُّوا عَلَی الْحَبِیب! صلَّی اللّٰہُ تعالٰی عَلٰی محمَّد

## ﴿11﴾ گناہوں بھری زندگی پر ندامت

**بابُ المدینہ** (کراچی) کے علاقہ کیماڑی میں مُقیم ایک اسلامی بھائی کے بیان کا لُبِّ لُباب ہے: عرصہ دراز سے میں گناہوں کی مرض میں مبتلا تھا، بات بات پر گالی گلوچ، لڑائی جھگڑا اور دنگا فساد جیسی ناپسندیدہ حرکتیں میری عادت میں شامل ہو چکی تھیں اور فلمیں ڈرامے دیکھنے، گانے باجے سننے کا شوق تو جنون کی حد تک تھا۔ میری اصلاح کی سبیل کچھ اس طرح بنی کہ میں ایک بنگلے پر بطور ڈرائیور ملازمت کرتا تھا، ایک دن کام سے فارغ ہو کر T-V روم میں بیٹھ گیا۔ وہاں مجھے بذریعہ مَدَنی چینل شیخِ طریقت، امیرِ اہلسنّت، بانیٔ دعوت اسلامی حضرت علامہ مولانا ابو بلال **محمد الیاس عطّار** قادِری رَضَوی دَامَتْ بَرَکاتُہُم العالیہ کا سنّتوں بھرا بیان سننے کی سعادت حاصل ہوئی تو میں نے اس بیان کو توجہ سے سنا جس نے مجھے سر تا پا ہلا کر رکھ دیا۔ مجھے گناہوں بھری زندگی گزارنے پر نَدامت ہونے لگی میں نے اللہ عَزَّوَجَلَّ کی بارگاہ میں سچے دل سے توبہ کی اور راہِ سنّت کو اپنا لیا۔ جب امیرِ اہلسنّت دَامَتْ بَرَکاتُہُم العالیہ

نے 30 دن کے تربیتی اعتکاف کی ترغیب دلائی تو آپ دَامَتْ بَرَکاتُہم العالیہ کی آواز پر لبیک کہتے ہوئے میں نے 30 دن کے تربیتی اعتکاف کی نیت کرلی۔ تادمِ تحریر اَلْحَمْدُ لِلّٰہ عَزَّوَجَلَّ اس نیت کو عملی جامہ پہنانے کے لئے دعوتِ اسلامی کے **عالمی مَدَنی مرکز فیضان مدینہ** باب المدینہ (کراچی) میں نفلی اعتکاف کی برکتیں حاصل کررہا ہوں۔ اِنْ شَآءَ اللّٰہ عَزَّوَجَلَّ اعتکاف سے فارغ ہوتے ہی میں ہاتھوں ہاتھ یکمشت 12 ماہ کے مَدَنی قافلے میں بھی سفر کروں گا۔

صَلُّوا عَلَی الْحَبِیب ! صَلَّی اللّٰہُ تعالٰی عَلٰی محمَّد

## ﴿12﴾ دل کی سیاہی اتر گئی

**بابُ المدینہ** (کراچی) کے ایک اسلامی بھائی کے بیان کا خُلاصہ ہے: دعوتِ اسلامی کے مشکبار **مدنی ماحول** سے وابستہ ہونے سے قبل میں مذہبِ مہذّب اہلسنّت وجماعت سے دور بدمذہبوں کی صحبت میں رہا کرتا تھا اور انہی کے عقائد کو درست سمجھتا تھا۔ میں ایک دن ٹی وی کے سامنے اپنا مطلوبہ چینل تلاش کرنے میں مشغول تھا کہ اچانک **مَدَنی چینل کے نام سے ایک چینل گزرا نہ کوئی ساز اور نہ ہی کوئی ایڈورٹائزنگ تو میں نے اسلامی چینل پا کر اس کو دیکھنا شروع کردیا۔** اس وقت مَدَنی چینل پر مَدَنی

مذاکرہ نشر ہورہا تھا اور شیخِ طریقت، امیرِ اہلسنّت، بانیٔ دعوتِ اسلامی حضرت علّامہ مولانا ابو بلال **محمد الیاس عطّار** قادری رَضَوی دَامت بَرَکاتُہم العالیہ **غیبت** کے **متعلق** کیے گئے سوالات کے جوابات بڑے **عام فہم انداز** میں بیان فرمارہے تھے۔ **الفاظ کی چاشنی میرے دل میں ایسی بیٹھی کہ دل پر جمی سیاہی اترتی چلی گئی حتّٰی کہ میں نے ہاتھوں ہاتھ اپنے باطل عقائد سے توبہ کی** اور یہ نیت کی کہ **اِنْ شَآءَ اللّٰہ** عَزَّوَجَلَّ اس سال رَمَضانُ المبارک کی مبارک ساعتوں میں **30 دن کا اعتکاف** فیضانِ مدینہ میں کروں گا۔ **اَلْحَمْدُ لِلّٰہ** عَزَّوَجَلَّ یہ بیان دیتے وقت میں اپنی اُس نیت کو عملی جامہ پہناتے ہوئے دعوتِ اسلامی کے عالمی مدنی مرکز **فیضانِ مدینہ** میں 30 دن کا تربیتی اعتکاف کی سعادت حاصل کررہا ہوں اور آپ دَامَتْ بَرَکاتُہم العالیہ کا **مرید** بھی ہوچکا ہوں۔

صَلُّوا عَلَی الْحَبِیب ! صَلَّی اللّٰہُ تعالٰی عَلٰی محمَّد

# بدمذہبوں کی صحبت کا شرعی مسئلہ

**دعوتِ اسلامی** کے اِشاعتی ادارے مکتبۃُ المدینہ کی مطبوعہ 561 صَفحات پر مشتمل کتاب ’’**ملفوظاتِ اعلیٰ حضرت**‘‘ صَفحہ 277 سے **عرض، ارشاد** کا اقتِباس مُلاحظہ فرمائیے اور اپنی آخرت کی بہتری کی صورت بنائیے۔

**عرض:** اکثر لوگ بدمذہبوں کے پاس جان بوجھ کر بیٹھتے ہیں۔ان کے لئے کیا حکم ہے؟

**ارشاد:** (بدمذہبوں کے پاس بیٹھنا) حرام ہے اور بدمذہب ہو جانے کا اندیشہ کامل اور دوستانہ ہو تو دین کے لیے زہرِ قاتل۔ رسول **اللہ** صلَّی اللہ تعالیٰ علیہ وسلَّم فرماتے ہیں: اِیَّاکُمْ وَاِیَّاھُمْ لَایُضِلُّوْنَکُمْ وَلَایَفْتِنُوْنَکُمْ یعنی انھیں اپنے سے دور کرو اور ان سے دور بھاگو وہ تمہیں گمراہ نہ کردیں کہیں وہ تمہیں فتنے میں نہ ڈالیں۔(مقدمہ صحیح مُسلِم حدیث۷ ص۹) اور اپنے نفس پر اعتماد کرنے والا بڑے کذّاب (یعنی بہُت بڑے جھوٹے) پر اعتماد کرتا ہے، ''اِنَّھَااَکْذَبُ شَیْءٍ اِذَاحَلَفَتْ فَکَیْفَ اِذَاوَعَدَتْ (نفس اگر کوئی بات قسم کھا کر کہے تو سب سے بڑھ کر جھوٹا ہے نہ کہ جب خالی وعدہ کرے) صحیح حدیث میں فرمایا: جب دجّال نکلے گا، کچھ (افراد) اسے تماشے کے طور پر دیکھنے جائیں گے کہ ہم تو اپنے دین پر مُستقیم (یعنی قائم) ہیں، ہمیں اس سے کیا نقصان ہوگا؟ وہاں جا کر وَیسے ہی ہو جائیں گے۔(سُنَنِ ابوداؤد ج ٤ ص ١٥٧ حدیث ٤٣١٩)

حدیث میں ہے نبی صلَّی اللہ تعالیٰ علیہ وسلَّم نے فرمایا: جو جس قوم سے دوستی رکھتا ہے اُس کا حشر اسی کے ساتھ ہوگا۔(اَلْمُعْجَمُ الْاَوْسَط لِلطّبَرانی ج٥ ص١٩ حدیث ٦٤٥٠)

**اللہ** عَزَّوَجَلَّ فرماتا ہے:

وَمَنۡ يَّتَوَلَّهُمۡ مِّنۡكُمۡ فَاِنَّهٗ مِنۡهُمۡ ؕ ترجَمۂ کنزالایمان: تم میں سے جوکوئی ان سے دوستی رکھے گا تو وہ انہیں میں سے ہے۔ (پ ٦، المائدہ: ٥١)

ایک بُزُرگ رحمۃ اللّٰہ تعالیٰ علیہ فرماتے ہیں: اَلْاَعْدَاءُ ثَلٰثَةٌ عَدُوُّكَ وَ عَدُوُّ صَدِيْقِكَ وَصَدِيْقُ عَدُوِّكَ (دشمن تین ہیں: ایک تیرا دشمن، ایک تیرے دوست کا دشمن اور ایک تیرے دشمن کا دوست)۔(المختصر المحتاج الیہ للذھبی ص ١٢٥)

## بدعقیدہ لوگوں کا ضَرَر فاسِق کے ضَرَر سے بَہُت زائد ہے

دعوتِ اسلامی کے اِشاعتی ادارے مکتبۃُ المدینہ کی مطبوعہ 312 صَفحات پر مشتمل کتاب، ''بہارِ شریعت'' حصّہ 16 صَفْحَہ 175 تا 176 پر صدرُ الشَّریعہ، بدرُ الطَّریقہ حضرتِ علّامہ مولیٰنا مفتی محمد امجد علی اعظمی علیہ رحمۃ اللّٰہ القوی فرماتے ہیں: بدعقیدہ لوگوں کا ضَرَر (یعنی نقصان) فاسِق کے ضَرَر سے بَہُت زائد ہے، فاسِق سے جو ضَرَر (یعنی نقصان) پہنچے گا وہ اس سے بہت کم ہے جو بدعقیدہ لوگوں سے پہنچتا ہے۔ فاسِق سے اکثر دنیا کا ضَرَر (نقصان) ہوتا ہے اور بدمذہب سے تو دین وایمان کی بربادی کا ضَرَر (نقصان) ہے اور بدمذہب اپنی بدمذہبی پھیلانے کے لیے نماز روزہ کی بظاہر خوب پابندی کرتے ہیں، تاکہ ان کا وقار لوگوں میں قائم ہو پھر جو گمراہی کی بات کریں گے ان کا پورا اثر

ہوگا، لہٰذا ایسوں کی بدمذہبی کا اظہار فاسِق کے فسق کے اظہار سے زیادہ اہم ہے اس کے بیان کرنے میں ہرگز دریغ نہ کریں۔ (بہارِ شریعت)

**دعوتِ اسلامی** کے اشاعتی اِدارے مکتبۃ المدینہ کی مطبوعہ 504 صَفحات پر مشتمل کتاب، فیضانِ سنّت جلد 2 کا پہلا باب **''غیبت کی تباہ کاریاں''** کے صَفحہ 146 پر ہے: صِرف **عُلَمائے اہلسنّت** ہی کی تعظیم کی جائے گی۔ رہے بدمذہب عُلماء، تو ان کے سائے سے بھی بھاگے کہ ان کی تعظیم **حرام**، اُن کا بیان سننا ان کی کُتُب کا مُطالَعہ کرنا اور ان کی صُحبت اختیار کرنا **حرام** اور ایمان کیلئے زہرِ ہلاہل ہے۔

## آپ بھی مَدَنی ماحول سے وابستہ ہوجایئے

**میٹھے میٹھے اسلامی بھائیو اور بہنو!** آپ بھی تبلیغِ قراٰن وسنّت کی عالمگیر غیر سیاسی تحریک **دعوتِ اسلامی** کے مَدَنی ماحول سے وابستہ ہوجایئے۔ اپنے شہر میں ہونے والے **دعوتِ اسلامی** کے ہفتہ وار **سنتوں بھرے اجتماع** میں شرکت اور راہِ خدا میں سفر کرنے والے عاشقانِ رسول کے **مَدَنی قافلوں** میں سفر کیجئے اور شیخِ طریقت **امیرِ اہلسنّت** دَامَت بَرَکاتُہمُ العالیہ کے عطا کردہ **مَدَنی انعامات** پر عمل کیجئے، اِنْ شَآءَ اللّٰہ عَزَّوَجَلَّ آپ کو دونوں جہاں کی ڈھیروں بھلائیاں نصیب ہونگی۔

مقبول جہاں بھر میں ہو دعوتِ اسلامی
صدقہ تجھے اے ربِّ غفّار مدینے کا

## غور سے پڑھ کر یہ فارم پُر کر کے تفصیل لکھ دیجئے

جو اسلامی بھائی **فَیضانِ سنّت** یا **امیرِ اہلسنّت** دَامَت بَرَکاتُہم العالیہ کے دیگر **کُتُب و رسائل** سن یا پڑھ کر، بیان کی **کیسٹ** سن کر یا ہفتہ وار، صوبائی وبَین الاقوامی **اجتماعات** میں شرکت یا **مَدَنی قافِلوں** میں سفر یا **دعوتِ اسلامی** کے کسی بھی مَدَنی کام میں شمولیت کی بَرَکت سے مَدَنی ماحول سے وابستہ ہوئے، زندگی میں **مَدَنی انقلاب** برپا ہوا، نمازی بن گئے، داڑھی، عمامہ وغیرہ سج گیا، آپ کو یا کسی عزیز کو حیرت انگیز طور پر **صحت** ملی، پریشانی دُور ہوئی، یا مرتے وقت **کَلِمَۂ طَیِّبَہ** نصیب ہوا یا اچھی حالت میں **رُوح قبض** ہوئی، مرحوم کو اچھی حالت میں **خواب** میں دیکھا، **بشارت** وغیرہ ہوئی یا **تعویذاتِ عطاریہ** کے ذریعے آفات وبَلِیّات سے نَجات ملی ہو تو ہاتھوں ہاتھ اس فارم کو پُر کر دیجئے اور ایک صفحے پَر واقعہ کی تفصیل لکھ کر اس پتے پر بھجوا کر اِحسان فرمایئے **''مجلس اَلْمَدِیْنَۃُالْعِلْمِیّۃ''** **عالمی مَدَنی مرکز فیضان مدینہ، محلّہ سوداگران، پُرانی سبزی** منڈی بابُ المدینہ کراچی۔''

**نام مع ولدیت:**__________________ **عُمر** ___ **کِن سے مرید یا طالب ہیں**________ **خط ملنے کا پتا**____________________

**فون نمبر (مع کوڈ):**________ **ای میل ایڈریس**____________________

**انقلابی کیسٹ یا رسالہ کا نام:**__________ **سننے، پڑھنے یا واقعہ رونما ہونے کی تاریخ مہینہ / سال:**__________ **کتنے دن کے مدنی قافلے میں سفر کیا:**____ **موجودہ تنظیمی ذمہ داری**________ **مُندَرجہ** بالا ذرائع سے جو بَرَکتیں حاصل ہوئیں، فُلاں فُلاں برائی چھوٹی وہ تفصیلاً اور پہلے کے **عمل کی کیفیت** (اگر عبرت کے لیے لکھنا چاہیں) مثلاً فیشن پرستی، ڈکیتی وغیرہ اور **امیرِ اہلسنّت** دَامَت بَرَکاتُہم العالیہ کی ذاتِ مبارکہ سے ظاہر ہونے والی **بَرَکات وکرامات** کے **''ایمان افروز واقعات''** مقام وتاریخ کے ساتھ ایک صفحے پر **تفصیلاً تحریر فرما دیجئے۔**

# مَدَنی مشورہ

اَلْحَمْدُلِلّٰہ عَزَّوَجَلَّ شیخِ طریقت، امیرِ اہلسنّت حضرت علامہ مولانا ابو بلال محمد الیاس عطّار قادری رَضَوی دَامَت بَرَکاتُہُمُ الْعَالِیَہ دورِ حاضر کی وہ یگانۂ روزگار ہستی ہیں کہ جن سے شرفِ بیعت کی بَرَکت سے لاکھوں مسلمان گناہوں بھری زندگی سے تائب ہوکر اللہ رحمٰن عَزَّوَجَلَّ کے اَحکام اور اُس کے پیارے حبیبِ لبیب صلَّی اللہ تعالیٰ علیہ والہٖ وسلّم کی سُنّتوں کے مُطابِق پُرسُکون زندگی بسر کر رہے ہیں۔ خیر خواہیِ مسلم کے مُقدّس جذبہ کے تحت ہمارا مَدَنی مشورہ ہے کہ اگر آپ ابھی تک کسی جامع شرائط پیر صاحب سے بَیعت نہیں ہوئے تو شیخِ طریقت، امیرِ اہلسنّت دَامَت بَرَکاتُہُم العالیہ کے فُیُوض و بَرَکات سے مُستَفِید ہونے کے لیے ان سے بَیعت ہو جایئے۔ اِنْ شَآءَ اللہ عَزَّوَجَلَّ دُنیا وآخرت میں کامیابی و سرخروئی نصیب ہوگی۔

# مُرید بننے کا طریقہ

اگر آپ مُرید بننا چاہتے ہیں، تو اپنا اور جن کو مُرید یا طالب بنوانا چاہتے ہیں ان کا نام نیچے ترتیب وار مع ولدیت و عمر لکھ کر "مکتبِ مجلس مکتوبات و تعویذاتِ عطّارِیہ، عالمی مَدَنی مرکز فیضان مدینہ محلّہ سوداگران پرانی سبزی منڈی باب المدینہ (کراچی)" کے پتے پر روانہ فرما دیں، تو اِنْ شَآءَ اللہ عَزَّوَجَلَّ انہیں بھی سلسلہ قادِریہ رَضَویہ عطّاریہ میں داخل کر لیا جائے گا۔ (پتا انگریزی کے کیپٹل حروف میں لکھیں)

E.Mail : Attar@dawateislami.net

﴿۱﴾ نام و پتا بال پین سے اور بالکل صاف لکھیں، غیر مشہور نام یا الفاظ پر لازماً اِعراب لگائیں۔ اگر تمام ناموں کیلئے ایک ہی پتا کافی ہو تو دوسرا پتا لکھنے کی حاجت نہیں۔ ﴿۲﴾ ایڈریس میں مَحرم یا سرپرست کا نام ضرور لکھیں ﴿۳﴾ الگ الگ مکتوبات منگوانے کیلئے جوابی لفافے ساتھ ضرور اِرسال فرمائیں۔

| نمبر شمار | نام | مرد / عورت | بن / بنت | باپ کا نام | عمر | مکمل ایڈریس |
|---|---|---|---|---|---|---|
| | | | | | | |

مَدَنی مشورہ: اس فارم کو محفوظ کر لیں اور اس کی مزید کاپیاں کروالیں۔









اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ وَالصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلٰی سَیِّدِ الْمُرْسَلِیْنَ
اَمَّا بَعْدُ فَاَعُوْذُ بِاللّٰہِ مِنَ الشَّیْطٰنِ الرَّجِیْمِ بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

اِنْ شَآءَ اللّٰہ عَزَّوَجَلَّ

مدنی چینل کی بہاریں (حصہ سوم)

# ذہنی معذور کیسے ٹھیک ہوا؟

عنقریب پیش کیا جائے گا۔